اهواء الامراء فیمدون فی الغی ثم لایقصرون، قلت یا جبرئیل فبم سلم منهم قال بالکف والصبر ان اعطم الذی لهم اخذوه وان منعوا ترکوه [1]۔ رواہ الحاکم۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ابھی میرے پاس جبریل علیہ السلام نے آکر کہا انا للہ وانا الیہ راجعون یعنی تحقیق ہم واسطے اللہ کے ہیں اور اس کی طرف رجوع کرنے والے ہیں یہ ایک کلمہ ہے جس کو تکلیف اور مصیبت کے وقت کہنا موجب دفع بلا اور ترقی حسنات ہے لہٰذا میں نے بھی کہا ہاں انا للہ وانا الیہ راجعون مگر اس وقت اس کے کہنے کی کیا وجہ ہے اے جبریل۔ کہا آپ کی امت آپ کے تھوڑے ہی زمانہ بعد فتنہ میں مبتلا ہوگی، **میں نے کہا فتنہ کفر کا یا گمراہی کا، کہا سبھی کچھ ہوگا** یعنی بعض مرتد بھی ہو جائیں گے اور بعض گمراہ بھی، آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میں نے کہا کہ یہ دونوں فتنے کیونکر ہونگے میں تو ان میں اللہ کے کلام کو چھوڑ جاؤں گا، کہا **کلام اللہ ہی سے گمراہ ہوں گے** یعنی اس کے معنی من گھڑے جوڑ کر **جماعت اہل اسلام میں توڑ پھوڑ کرینگے** اور اول یہ فتنہ قاریوں سے یعنی قرآن کے جاننے والوں **دنیادار مولویوں سے اور امیروں** سے شروع ہوگا، امیر لوگوں کے حق نہ دیں گے اور بند کرینگے، مولوی بھی انھیں کی سی کہیں گے، **حلال حرام کے بیان میں کرنے میں ان سے ڈرینگے اور ان کے پیچھے لگیں گے**، پس گمراہی میں بڑھتے چلے جائیں گے پھر کمی نہیں کریں گے، میں نے کہاں اے جبریل! اس وقت ان سے بچاؤں کی کیا صورت ہے۔ کہا صبر، **جو کچھ وہ دیں لے لیں اور نہ دیں تو چپ چاپ صبر کر بیٹھیں۔**

[1] منتخب کنز العمال علی ہامش مسند احمد بن حنبل بحوالہ الحکیم عن عمرو کتاب الفتن الباب الثانی دارالفکر بیروت ۵/ ۳۹۹)

اور اس سے زیادہ تصریح اس مضمون کی مشکوٰۃ شریف کی اس حدیث میں ہے:

عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان انا سامن امتی سیفقھون فی الدین ویقرءون القرآن ویقولون نأتی الامراء فنصیب من دینا ھم ونعتزلھم بدیننا ولایکون ذلک کما لایجتنی من القتاد الاالشوک کذلک لا یجتنی من قربھم الایعنی الخطایا [2]۔ رواہ ابن ماجہ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بیشک بہت لوگ امت میری سے سمجھ حاصل کریں گے دین اور پڑھیں گے قرآن کو' اور مولوی بن کر کہیں گے کہ امیروں کے پاس آکر ان کی دنیا سے کچھ لیں اور اپنے دین کو ان سے بچالیں اور یہ ہو نہیں سکتا جس طرح کانٹے دار درخت سے نہیں چنے جاتے مگر کانٹے' ان کے قرب سے بھی نہیں حاصل ہو سکتا مگر یعنی خطائیں۔ (۲؎ منتخب کنزالعمال علی ہامش مسند احمد بن حنبل بحوالہ ابن ماجہ عن ابن عباس کتاب العلم الباب الثانی دارالفکر بیروت ۴/ ۴۱)

عن علی کرم اللہ وجهه عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم یأتی علی الناس زمان همتهم بطونهم وشرفهم متاعهم قبلتهم نسائهم ودینهم دراهمهم ودینارهم اولٰئک شرر الخلق لاخلاق لهم عنداللہ۱؎۔ راوه الدیلمی

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ فرمایا آپ نے' ایسا زمانہ آئے گا کہ لوگوں کی تمام ہمت اپنے پیٹ بھرنے کی ہوگی جس کے پاس مال ومتاع دنیا زیادہ وہی سب میں بزرگ ہے' جورویں ان کا قبلہ اور درہم ودینار ان کا دین' یہ لوگ بری مخلوقات کے ہیں' ان کے واسطے اللہ تعالیٰ کے پاس آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہے۔ (۱؎ منتخب کنزالعمال علیٰ ہامش مسند احمد بن حنبل بحوالہ الدیلمی کتاب الفتن الباب الثانی دارالفکر بیروت ۵/ ۴۰۷)

اور اگر اس سے زیادہ تصریح منظور ہو' میرا رسالہ مختصر المیزان جس میں تقریباً چالیس حدیثیں مضمون کی ہیں کہ حضور نے فرمایا بڑی جماعت کی پیروی کرنا اور جو بڑی جماعت سے جدا ہو جہنم میں پڑے گا۔ اور چالیس کے قریب اس مضمون کی حدیثیں ہیں کہ میری سنت اور میرے اصحاب کی سنت پر عمل کرنے والا ناجی فرقہ وہی ہوگا جو سواد اعظم مومنین کا پیرو ہوگا' او جو بڑی جماعت سے جدا ہوا' جہنمی ہوگا' اور چند حدیثیں اس مضمون کی ہیں کہ ہر اخیر زمانہ میں ایسے لوگ ہوں گے کہ نماز تمھاری نماز سے اچھی پڑھیں گے اور قرآن بہت پڑھیں گے مگر دین سے بالکل خارج ہوں گے۔ پھر حدیثیں بدمذہب مولویوں کی علامات میں نقل کی گئی ہیں جن کو اگر ملاحظہ فرمائیں اور لوگوں کو دکھلائیں ان شاء اللہ تعالیٰ مفید ہوگا۔

حررہ العبدالراجی رحمة ربه ابو محمد دیددار علی الرضوی الحنفی المفتی فی جامع الاکبرآباد۔

## تصدیقات علمائے کاٹھیا وار

(۵٦) الجواب صحیح والمجیب مصیب للہ درہ حیث اجاب مااجاب ماالامن کتاب اللہ تعالٰی عزوجل وحدیث المجیب صلی اللہ علیہ وسلم وله بذلک عند اللہ الجلیل الاجر الکثیر والثواب الجزیل،

جواب صحیح ' مجیب حق گو ' اللہ تعالٰی بھلا کرے جس نے یہ جواب دیا یہ جواب قرآن وحدیث سے ماخوذ ہے ' اللہ تعالٰی کے ہاں اس کے لئے اجر کثیر اور ثواب بھاری ہے '

حررہ محمد اسمٰعیل عفی عنہ القریشی سنی حنفی ثم الفشاوری حالا نزیل الجام جودھفور ملک کاتھیاوار۔

اسے سنی حنفی محمد اسمٰعیل عفی عنہ نے لکھا

(۵۷) بسم اللہ الرحمن الرحیم، الحمد للہ وحدہ والصلٰوة والسلام علی من لا نبی بعدہ وعلی الہ الکرام واصحابه العظام، اما بعد بے شبہہ ایسی مجلس مقرر کرنا اور اس میں دامے درمے قدمے معاونت کرنا اپنے ہاتھوں دروازہ دوزخ کھولنا اور عذاب خدا کو اپنی طرف بلانا ہے ' پیارے سنی بھائیوں ! اگر انکھوں میں نور ایمان ہے تو یہ محترم فتوی دیکھو مقدس ومقبول فتوی علامہ دوران امام اہل ایمان جناب مولانا مفتی حاجی قاری حضرت شاہ احمد رضاخاں صاحب قبلہ بریلوی ادام اللہ تعالٰی فیوضاتہ ومتع المسلمین بطول حیاتہ کا تحریر شدہ ہے ' یہ وہ رکن اعظم ہے اسلام ہے کہ ہمیشہ نصرت واحیائے دین متین میں فرید اوامانت وازالہ بدعت وضلالت کفر وشرک میں وحید ہے ' آپ کے علم وفضل کی نہریں علاوہ ہندوستان کے اور ممالک میں بھی جاری ہیں ' آپ کے فیوض جلیلہ کا آفتاب تمام عالم میں چمکتا ہے ' کشتی دین واسلام کے آپ ناخدا ہیں ' اہل سنت وجماعت کے پشت وپناہ میں ' آپ نے اپنی عمر شریف کا اتنا حصہ حمایت مذہبی میں صرف کیا ' خدمت دینی کے سواء ایک ساعت بھی کسی اور کام کی طرف توجہ نہیں فرماتے ' اسلام ومسلمین کو فائدہ کثیرہ پہنچاتے ہیں ' ہر مہینے دور دور سے سیکڑوں استفتاء آتے اور جواب

باصواب سے مزین کرکے روانہ فرماتے ہیں' نامور علمائے مکہ معظّمہ ومدینہ منورہ آپ کے فتاوے سے موافقت کرتے اور آپ کی جلالت و تبحر علمی کو مانتے ہیں' علامہ وحید فاضل فرید آپ کی جناب میں تحریر فرماتے ہیں اور موجودہ صدی کا مجدد مانتے ہیں' القاب جلیلہ سے ملقب کرتے' طرح طرح دعائیں دیتے' اور آپ کے مدائح سے جلیل القدر فضلائے عرب رطب اللسان رہتے ہیں'

مولانا شیخ عبدالرحمٰن دہان مدرس حرم مکہ مکرمہ بعد بیان مدائح کثیرہ فرماتے ہیں :

الذی شهد له علماء البلد الحرام، بانه السید الفرد الامام، سیدی وملاذی الشیخ احمد رضاخاں البریلوی ۱؎۔ جس کے لئے علمائے مکہ مکرمہ گواہی دے رہے ہیں کہ وہ سردار ہے بے نظیر ہے امام ہے میرے سردار اور میرے جائے پناہ حضرت احمد رضا خاں بریلوی (ت) (۱؎ حسام الحرمین تصدیقات علماء مکہ مکرمہ مکتبہ نبویہ لاہور ص ۸۳)

مولانا سید اسمٰعیل بن خلیل آفندی حافظ کتب حرم مکہ معظّمہ بعد بہت سے مدائح وذکر اسم گرامی اعلحضرت عظیم البرکت فرماتے ہیں : وقد شهد له عالم مکة بذلک ولولم یکن بالمحل الارجع لما وقع منهم وذلک بل اقول لوقیل فی حقه انه مجدد هذاالقرن لکان حقا وصدقا ۲؎۔ علمائے مکہ اس کے لئے ان فضائل کی گواہیاں دے رہے ہیں اور اگر وہ سب سے بلند مقام پر نہ ہوتا تو علمائے مکہ ان کی نسبت یہ گواہی نہ دیتے بلکہ میں کہتا ہوں کہ اگر ان کے حق میں یہ کہا جائے کہ وہ اس صدی کا مجدد ہے توالبتہ حق و صحیح ہو۔ (ت) (۲؎ حسام الحرمین تصدیقات علماء مکہ مکرمہ مکتبہ نبویہ۔ لاہور ص ۵۱)

اسی طرح علمائے مدینہ منورہ بھی آپ کے مداح ہیں اور کئی جلیل القدر فاضلوں نے اہل حرمین سے کتنے ہی علوم میں آپ سے سندیں لیں اور کئی حضرات نے بیعت بھی فرمائی "ذلک فضل اللہ یوتیہ من یشاء واللہ ذوالفضل العظیم"۔ یہ مسئلہ کیا ہے بڑا امتحان خدا ہے جو سنی ہوگا وہ اس فتوے پر عامل رہ کر قہر مولی سے بچے گا۔ اور اگر نفس امارہ کی شامت یا انجان پنے سے کانفرنس میں شامل ہوا ہو اور فتوے دیکھنے کے بعد کانفرنس کی شرکت سے تائب ہوا تو ماشاء اللہ جیسا کہ اپنے ہاتھوں سے دروازہ دوزخ کھولا تھا' لاجرم امید

قوی ہے کہ اس کی توبہ کو مولیٰ تعالیٰ جل جلالہ مفتاح درجنت بنادے کہ یہ حدیث شریف میں وارد ہے : التائب من الذنب کمن لا ذنب له ١ ۔گناہوں سے توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسے اس نے کوئی گناہ کیا ہی نہیں۔(ت) (١ سنن ابن ماجہ کتاب الزھد باب ذکر التوبہ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ٣٢٣)

بلکہ بمصداق اس آیت شریفہ کے : **الامن تاب أمن وعمل صالحه فاولئک یبدل الله سیاتھم حسنات وکان الله غفورا رحیما** ٢ ۔مگر جو توبہ کرے اور ایمان لائے اور اچھا کام کرے تو ایسوں کی برائیوں کو اللہ تعالیٰ بھلائیوں سے بدل دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔(ت) (٢ القرآن الکریم ٢٥ /٧٠)

خداوندا ! تو توفیق رفیق گردان غربائے امت خصوصاً اہل سنت کے تئیں اس طوفان بے پایا سے بچا بجاہ سید الشافعین آمین یارب العالمین !

آج میری زہے قسمت کہ یہ مقدس فتوی شہر گونڈل کاٹھیاوار سے برادر دینی ومحب یقینی ، اخی فی اللہ حامی سنت ، ماحی فتن ، نیچری فگن ، ندوی شکن ، دافع شکن ، دافع الفتن مولانا محمد قاسم صاحب دام بالعز والرفعۃ والجاہ ومن کل سوء وشر حماہ ووقاہ نے بغرض تصدیق وتصویب اس ناسزا سگ بارگاہ احمد رضا کے پاس بھیجا اور اپنے نامہ نامی وصحیفہ سامی میں تحریر فرمایا کہ ماقل ودل ، اور اپنے مہر ودستخط کرکے سیدھا کلکتہ نزد محب سنت عدوبدعت ، سرتاج اہل سنت ، حامی دین متین ، قاطع جیوش المبتدعین ، جناب معلٰی القاب ، حضرت منشی حاجی حکیم محمد لعل خاں صاحب کے رجسٹر کرکے بھیج دینا کہ وہاں طبع ہوجائے ، واللہ فقیر اس پر انوار خورشید سے مقبول وچمکدار فتوے کی تحسین وتصویب کے کب لائق وحقدار ، مگر مکرمی قاضی صاحب والا مناقب اعلیٰ مناصب داسم بالمواہب کی تعمیل کے لئے اتنے پر کفایت کرتا ہوں۔

ماجاب المجیب المصیب العالم العلامة الدراکة الفھامة ذوالتحقیق الباھرة مجدد المائة الحاضرة مولانا احمد رضا خان فھو حق وصواب وذلک حکم السنة والکتاب جزاه الله تعالٰی عنا وعن جمیع المسلمین خیر الجزاء، ونفعنا وجمیع اھل السنةبعلومه الٰی یوم الجزاء، والله تعالٰی اعلم وعلمه جل مجده اتم واحکم۔

باصواب جواب دینے والے عالم نہایت فہم ودرک والے علامہ وسیع تحقیق والے، موجودہ صدی کے مجدد مولانا احمد رضاخاں نے جو جواب دیا رہ حق و صواب ہے، کتاب وسنت کا یہی حکم ہے، اللہ تعالٰی ہماری اور تمام مسلمانوں کی طرف سے جزائے خیر عطافرمائے اور تمام ہم اہلسنت کو ان کے علم سے قیامت تک بہرور فرمائے، واللہ تعالٰی اعلم اس کا علم اتم واحکم ہے۔ (ت)

عبدہ المذنب محمود جان سنی حنفی قادری البرکاتی الرضوی الپیشاوری ثم الجام جودھپوری کاٹھیاواری عفی عنه کتبه بمحمدن المصطفی النبی الامی صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم۔



(۵۸) ماکتب العلماء المحققون والفضلاء المدققون فی ھذا الاستفتاء قد اجابوا بالحجج القویة وبالدلائل الصحیحة من عبارات الکتاب والسنة فاثابھم اللہ تعالٰی ثواب کثیراً واجراً وفیراً فی یوم القیمة وقلع اللہ تعالٰی اساس المبتدعین ومحافل المنکرین المطر ودین وسود اللہ وجوھھم فی الدنیا والدین بحرمة سیدنا ومولانا سیدالمرسلین صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم فالحق احق عندنا لحق۔حررہ الاثیم عبدالکریم ابن المولوی حامد صاحب مرحوم المغفور متوطن فی بلد دھوراجی

علمائے محققین اور فضلائے مدققین نے اس فتوے میں جو کچھ تحریر فرمایا وہ قوی حجتین اور صحیح دلائل عبارات قرآن وحدیث سے جواب دیا اللہ تعالٰی بروز قیامت ثواب کثیر اور اجر وافر عطافرمائے اور بدمذہبوں اور منکرین مردودوں کی محفل کی بنیاد قطع کرے اور ان کے منہ دنیا ودین میں سیاہ کرے بحرمت ہمارے سردار مولٰی سید المرسلین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے، تو حق خدا کے نزدیک زیادہ سزاوار ہے۔

(۵۹) الحمد الله علٰی کل حال والشکر للہ علی کل نواله والصلوة والسلام علی رسوله سیدنا ومولانا وسندنا محمد وعلٰی اله واصحابه اجمعین اٰمین وبه نستعین،امابعد اقول کیاخوب جواب ان سوالوں کا عالم محقق وفاضل مدقق اعلحضرت مولانا حاجی الحرمین الشریفین احمد رضاخاں صاحب البریلوی نے دئے ہیں جن کی تحریریں دیکھنے سے معلوم ہوا جو کچھ حق جواب کا تھا وہ لکھے۔اللہ پاک ایسے علمائے دین کو قائم وترقی درجات میں رکھے' آمین ثم آمین! چونکہ بمصداق لولا العلماء لھلک الجھلاء (اگر علماء نہ ہوتے تو جاہل ہلاک ہو جاتے۔ت) سچ تو یہ ہے کہ آج کل بد مذہب والوں کا اظہار ہورہاہے' یہ چوہے ہیں دین السلام کی کترنی کررہے ہیں' ایسے چوہوں کے سر کوب بلکہ نابود کرنے والے علمائے دین اہل سنت وجماعت جیسے یہ ہمارے اعلحضرت وغیرہم کہ ان کانفرنس کے توڑنے والے ہیں نے بدلائل قرآن شریف وباحادیث صحیح وباقول فقہائے فصیح کے چندیا اڑادی' ہاں ذرا غور کرکے دیکھو صاف کلام پاک صاحب لولاک شافع محشر کا ہمیں راہ راست بتلارہاہے' حدیث افضل الاعمال الحب فی الله والبغض فی الله ۱۔(بہترین عمل محبت اور بغض اللہ تعالٰی کی رضا کے لئے ہونا ہے۔ت) اللہ پاک جمیع مسلمانوں کونیک ہدایت بخشے اور راہ راست جماعت پر مستقیم رکھے' آمین ثم آمین! (۱؎ سنن ابوداؤد کتاب السنۃ باب مجانبۃ اھل الاھواء وبغضھم آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۲۷۶)

کتب خادم العلماء والفقراء احقر العباد عبدالحکیم خلف مولوی عبدالکریم ساکن دھوراجی بآباء واجداد۔

(٦٠) بسم الله الرحمن الرحیم،الحمد لله علی ماھدی والصلوة علی رسوله المصطفی واله المجتبٰی وعلمائه الذین احکموا بنیان الحق والتقی، وقلعوا اساس البدع والھوی،امابعد اس عاجز واحقر خادم العلماء نے تحقیق انیق مشفقان محبان کی از ابتداء تاانتہاء دیکھی' خداوند کریم ان سب کو اجر عظیم نصیب کرے اور جناب قاضی وحاجی قاسم میاں کو جو خیر خواہ اور سچے عاشق اسلام اور اہل السلام ہیں جنھوں نے بڑی جانفشانی کی ہے اور ان کے ہواخواہوں کو بھی ثواب جمیل عطا کرے۔ المجیب مصیب وله فی الاخرة نصیب

حررہ احقر العباد محمد طاہر ولد مولوی ایوب عفی عنہا کاٹھیاوار دھوراجی

# تصدیق جناب مولٰنا مولوی غلام محی الدین عرف فقیر صاحب ساکن راندیر ضلع سورت

(٦١) بسم اللہ الرحمن الرحیم، الحمد اللہ وکفی والصلٰوۃ علی سیدنا محمد المصطفی وعلی الہ واھل بیتہ واصحابہ الذین اجتبٰی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی، امابعد حمد وصلٰوہ کے واضح ولائح کہ فقیر نے یہ تحقیق انیق محبان و مصحبان شفیق کی ابتداء سے انتہاء تک دیکھی سو حق حقیق ہے اللہ جل شانہ و عم نوالہ ان سب کو اور خاص کر کے جناب برادر بلکہ از جان بہتر دین کے عاشق' اہل اسلام کے خیر خواہ' محب صادق جناب قاضی وحاجی قاسم میاں اور ان کے معاونوں سب کو جزائے خیر عطافرمائے حالًا ومالًا بیشک اس زمانہ پر فتن میں اظہار کرنا اور حق کو حق کر دکھانا اور اپنے دینی برادروں کو بچانا' یہ ہر مسلمان باایمان کا فرض ہے اور یہ قرآنی حکم محکم ہے جو اس کو نہ مانے اور اصرار کرے وہ قابل جہنم ہے' دیکھو سورہ نساء پارہ پنجم: **من یشاقق الرسول من بعدماتبین لہ الھدی ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ماتولی ونصلہ جھنم وسائت مصیرا**[۱]۔ اور جو رسول کا خلاف کرے بعد اس کے کہ حق راستہ اس پر کھل چکا اور مسلمانوں کی راہ سے جدا راہ چلے ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے اور اسے دوزخ میں داخل کریں گے اور کیا ہی بری جگہ ہے پلٹنے کی۔(ت) ([۱]القرآن الکریم ۴/ ۱۱۵)

پس یہ ندوہ اور کانفرنس اور ایسی ویسی خلاف شرع مجلسیں سم قاتل ہے' اس میں شریک ہونا مدد دینا گناہ کبیرہ ہے' خدا سب مسلمانوں کو بچائے اور توفیق نیک رفیق عطافرمائے' آمین!

الراقم الحروف خادم خلق اللہ فقیر صاحب سید غلام محی الدین بن مولانہ مولوی سید رحمت اللہ عفی عنہما بدست خود۔

(بندہ غفوریم امت رسول جہان غلام محی الدین بمذہب نعمان)

(٦٢) بسم اللہ الرحمن الرحیم، الحمدللہ العلیم العلام وعلی نبیہ والہ وصحبہ الصلوۃ والسلام،اما بعد میں ناچیز اس لائق نہیں ہوں کہ ایسے علماء کے فتووں پر تصحیح لکھوں اور میری تحریر سے فتوٰی کچھ زیادہ معتبر ہو مگر دو باتوں نے مجھے لکھنے پر ابھارا اور جرات دلوائی ایک تو برادر ایمانی کے اصرار نے اور دوسرے اس امید نے کہ علمائے راسخین کی متابعت اور مشابہت سے مجھ گناہ گار کا حشر بھی ان کے ساتھ ہو جائے اور ان کے پیچھے پیچھے جنت الماوٰی کروں

لہٰذا لکھواتا ہوں کہ: ما افتی العلماء والعظام والفقہاء الکرام فھو حق وصحیح وانا اضعف عبداللہ الجلیل المحمود ابن الحافظ الاسمعیل المغفور المرحوم تابع لاقوالھم وفتوٰھم فی ھذا المرام والصلوۃ علی نبیہ والہ وصحبہ والسلام وکان ذلک فی ۲۵ من شہر ذی القعدۃ الحرام ممن السنۃ الھجریۃ۔علماء وفقہاء کرام نے جو فتوٰی دیا وہ صریح حق ہے اور میں اللہ تعالیٰ جلیل کا نہایت ضعیف بندہ محمود بن حافظ اسمٰعیل مرحوم، صلوٰۃ وسلام ہو اللہ تعالیٰ کے نبی، ان کی آل واصحاب پر، ۲۵ ذی قعدہ سن ہجری میں تحریر کیا گا۔(ت)

## تقریظ جناب مولٰنا مولوی غلام رسول صاحب ملتانی

(٦٣) قد اصاب ما جا مولانا العلام وحید العصر فرید الدھر امام الفقہاء راس الانقیاء مجدد المائۃ الحاضرۃ الفاضل البریلوی متع اللہ المسلمین والمومنین بطول بقائہ فی ھذہ المسئلۃ بان التائید والشرکۃ فی مثل ھذا المجالس الشیعۃ ممنوع کما قال اللہ تعالیٰ **لایتخذالمؤمنین الکافرین اولیاء من دون المؤمنین ومن یفعل ذلک فلیس من اللہ فی شیئ ا۔ وفقنا اللہ تعالیٰ ایانا ولسائر المسلمین و المومنین للمفارقۃ والشرکۃ من ھذہ المجالس و الیہ التوفیق وھواحسن رفیق۔**

درست ہے جو اس مسئلہ میں جواب دیا مولٰنا علام یکتائے زمانہ، تنہائے روزگار، فقہاء کے امام پرہیز گاروں کے سردار، اس صدی کے مجدد فاضل بریلوی نے اللہ تعالیٰ مسلمین و مومنین کو ان کی درازی عمر سے متمتع کرے کہ اس جیسی بری مجلس کی تائید و شرکت ممنوع ہے چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ مسلمان مسلمان کے سوا کافروں کو دوست نہ بنائیں اور جو ایسا کرے وہ رحمت خدا سے کسی شیئ میں نہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اور تمام مسلمین و مومنین کو توفیق دے کہ ان مجلسوں کی شرکت سے جدا رہیں اور اسی کی طرف توفیق ہے اور وہ اچھا ساتھی۔ (۱القرآن الکریم ۳ /۲۸)

حررہ العبد الجانی ابوالقبول غلام رسول الملتانی عفی عنہ

## تقریظ علمائے مراد آباد

(۶۴) الحمد اللہ علی الخبیر سقطت والی العلیم ظفرت بیشک بلاارتیاب جواب صحیح و صواب، ایسے مجالس کا انعقاد بلانزاع حرام، جو دنیا کو دین پر ترجیح دیتے ہیں یہ ایسوں ہی کا کام، اس میں بذل جاہ ومال تو کجا نفس شرکت ہی ناروا، توہب تنچر، تشیع کی معجون مرکب کہیں اپنے زہریلے اثر سے تجھے ہلاک نہ کردے، اپنے ایمان کی خبر لے، فرق مبتدعہ وہابیہ، نیاچرہ، مرزائیہ وغیرہ ضالہ کے ساتھ مجالست و موانست ہرگز ہرگز جائز نہیں۔ جسے وہ ترقی سمجھے وہ عین تنزل ہے، دار فانی کے عیش و تفاخر کو پیش نظر رکھ کر نعیم آخرت کو بھلادیں، بیشک مسلمانوں کے لئے دنیاوآخرت میں وہی اصلح وانفع ہے جو ان کے لئے ان کے رب تبارک وتعالیٰ اور حضور پرنور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جیسا کہ مجیب معظم و مفخم ومصیب مدظلہم الاقدس نے مبرہن فرمایا، مفتی صاحب موصوف کا علم و فضل ظاہر واشکار، جس سے ہدایت کے چشمے اکناف عالم میں نمودار، اصل تو یہ ہے کہ حضرت والا کی ذات بابرکت ہرگز کسی واصف کے وصف اور مادح کے مدح کی محتاج نہیں جبکہ اللہ ورسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مبارک شہر مدینہ طیبہ اور مکہ مکرمہ کے علمائے عظام وفضلائے کرام نے ایسا گہرا احترام فرمایا کہ جس کا بیان حیطہ تحریر سے باہر، میں یہ بھی کیوں کہوں یہ اکرام علمائے بلدامین نے فرمایا، نہیں نہیں بلکہ یقینا یہ مجد وشرف اسی آقائے نامدار سرکار ابد قرار فداہ روحی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وقار سے ہے جن کے صدقہ میں ہرذی

عزت ذی عزت بنا، جس کو جو ملا ان سے ملا، وہ وہی آفتاب رسالت ہیں جنھوں نے بعضے مقربان درگاہ علیہ متع اللہ المسلمین بقائہم کو عالم رؤیا میں اپنے نور بار جلو کی جھلک دکھا کر زبان فیض ترجمان سے ارشاد فرمایا کہ ''احمد رضا کی خدمتیں قبول ہیں''۔ والحمد اللہ علی ذلک، ارباب سنت پر لازم کہ حضرت ممدوح کے فتوے کے موافق عمل فرمائیں اور بد عقیدہ بد مذہبوں کی صحبت سے اجتناب رکھیں، اللہ تبارک وتعالیٰ ہم سب کو ہدایت پر قائم رکھے آمین ثم آمین! واخر دعٰونا ان الحمد اللہ رب العالمین والصلٰوۃ والسلام الاتمان الاکملان علی سید المرسلین شفیع المذنبین راحۃ العاشقین والہ وصحبہ الطیبین الطاھرین کلھم اجمعین الٰی یوم ا لدین۔حررہ العبد المذنب ابوالمکارم محمد عماد الدین عفی عنہ



(٦٥) الجواب صحیح والمجیب المعظم المکرم مصیب ومثاب

فقیر ابوالبرکات عبید المصطفٰی سید احمد غفر اللہ الصمد

(٦٦) الجواب صحیح

حقیر سید اولاد علی عفی عنہ

## تصدیقات علمائے پیلی بھیت

(٦٧) جو کچھ حضرت شیک الاسلام والمسلمین عون الاحناف والدین، امام علمائے اہل سنت، عالم کتاب وملت، عارف باللہ، نائب رسول اللہ، مجدد مائۃ حاضرہ، صاحب حجۃ قاہرہ، مؤید ملت طاہرہ، سیدنا ومولانا الحاج اعلیحضرت مولوی احمد رضا خاں صاحب دامت برکاتہم ومتع اللہ المسلمین بطول بقائہ نے دربارہ مسئلہ ہذا تحریر فرمایا ہے وہ سب حق وصواب ہے اور احق بالاتباع ہے، مسلمانوں کو اس پر عمل لازمی ضروری ہے۔ اور خلاف اس کا ضلالت وموجب ہلاکت، فقیر قادری حکیم عبدالاحد الشہیر بسلطان الواعظمین خادم ومدرس مدسۃ الحدیث پیلی بھیت ابن علامہ اوحد ارشد فقیہ امجد حضرت مولانا وصی احمد صاحب قبلہ

محدث سورتی قدس سرہ العلی۔واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم وھو الھادی بحرمۃ النبی الامی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، (۶۸) حضرت عظیم البرکت عالم اہل سنت قامع بدعت و محی سنت مولانا و بالفضل المولوی احمد رضاخاں صاحب متع اللہ المسلمین ببقائہ کا جواب صحیح ہے۔ حررہ العبد الحقیر ابوسراج عبدالحق رضوی عفی عنہ

(۶۹) الجواب صحیح والمجیب الفاضل نجیح۔

فقیر قادری حبیب الرحمٰن مدرس مدرسۃ الحدیث پیلی بھیت۔

## تصدیقات علمائے شاہجہان پور

(۷۰) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، الحمد اللہ الاعلی والصلوۃ والسلام علی رسول المجتبٰی وعلی الہ واصحابہ الذین ھم اسانید الھدی، امابعد یہ فتوے عالم اکمل، فاضل اجل، حامی دین غراحضرت مولٰنا مولوی احمد رضاخاں صاحب بریلوی کا دیکھنے میں آیا، نہایت صحیح اور درست پایا، بلاشبہہ یہ مجلس منحوس، مکراور فریب سے دین اور دینا دونوں برباد کرنے والی، اگر مسلمان ان کی صحبت اور معاونت اور شرکت سے باز نہ آئیں گے تو بالیقین اپنے دین ودنیا دونوں خراب کریں گے، چنانچہ فرمایا حق سبحانہ وتعالٰی نے: **لاتجد قوما یومنون باللہ والیوم الاخریوادون من حاد اللہ ورسولہ ۱۔، قالا فی تفسیر روح البیان تحت ھذہ الایۃ الکریمۃ والمراد بمن حاد اللہ ورسول المنافقون والیھودوالفساق والظلمۃ والمبتدعۃ والمراد بنفی الوجدان نفی الموادۃعلی معنی انہ لاینبغی ان یتحق ذلک، وحقہ ان یمتنع ولایجود بحال۲۔ انتہی، وایضا فیہ عن سھل بن عبداللہ التستری قدس سرہ من صحح ایمانہ واخلص توحیدہ فانہ لایانس الٰی مبتدع والایجالسہ ولایواکلہ ولایشاربہ ولایصاحبہ ویظھرمن نفسہ العداوہ والبغضاء۱۔ انتھی،** تم ایسی قوم

نہ پاؤ گے جو اللہ تعالیٰ اور آخرت پر ایمان لائے ہیں وہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مخالفوں سے محبت کریں' روح البیان میں اس آیہ کریمہ کے تحت فرمایا: اللہ و رسول کے مخالف' منافق' یہود' فساق' ظالم' بدعتی لوگ ہیں' اور ''نہ پائیں'' سے مراد محبت و تعلق کی نفی ہے یعنی ایسا نہیں ہونا چاہئے اور اس سے بچنا لازم ہے' بہر حال اس سے باز رہے' ختم ہوا' اور اس میں ہے سہل بن عبداللہ تستری قدس سرہ' سے منقول ہے کہ صحیح الایمان والاخلاص توحید والا شخص نہ بدعتی لوگوں کی رغبت رکھے' نہ ان کے پاس بیٹھے' نہ ان کے ساتھ کھائے' نہ ان کی صحبت میں جائے اور ان سے عداوت و بغض کا مظاہرہ کرے' انتہی (ت) (۱القرآن الکریم ۵۸/ ۲۲)؛ (۲روح البیان (التفسیر) تحت آیۃ ۵۸/ ۲۲ المکتبۃ الاسلامیۃ لصاحبہا الحاج الریاض ۹ /۴۱۲)؛ (۱روح البیان للحقی (التفسیر) تحت آیۃ ۲۲/۵۸ المکتبۃ الاسلامیہ لصاحبہا الحاج الریاض ۹/ ۴۱۲)

اور یہ ان کا کہنا کہ یہ دینی کانفرنس کہاں ہے یہ تو دنیوی کے لئے قائم کی ہے بالکل فریب اور دھوکا دہی اور رہزنی ہے' کیونکہ اگر عزت اور ترقی دنیا کی پیدا کرنے کے واسطے ہے تب بھی ان سے اختلاط (عہ)' اور مداہنت ممنوع ہے' عہ: یعنی فرقہ باطلہ سے ۱۲

چنانچہ تفسیر روح البیان میں ہے: ومن داھن مبتدعا سلبہ اللہ حلاوۃ السنن ومن تحبب الی مبتدع لطب عزفی الدنیا اوعرض منھا اذلہ اللہ بتلک العزۃ وافقراللہ بذلک الغنی ۲۔ انتہی، وایضا قال سبحنہ تعالٰی وتقدس ولاترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار ۳۔ قال فی جواہر التزیل تحت ھذہ الایۃ الکریمۃ وھی نار جھنم والرکون ھو المیل الیسیر فما ظنک بمن یمیل الیہم کل المیل ویتھا لک علی مصاحبتھم ویتعب قلبہ وقالبہ فی ادخال السرور علیہم ویستنھض الرجل والخیل فی جلب المنافع الیھم ویبتھج بالتزی بزیھم والمشارکۃ فی غیھم ویمدعینیہ الی ماتمتعوا بہ من زھرۃ الدنیا الفانیۃ ویغبطھم بما اوتوامن القطوف الدانیۃ غافلا معن حقیقۃ ذلک ذاھلان عن منتھی ماھنالک وینبغی ان یعد مثل ذلک من الذین ظلموا ۱۔ انتہی۔

جو بدعتی کے معاملہ میں کمزوری دکھائے اللہ تعالیٰ اس سے سنت کی حلاوت کو سلب فرماتا ہے اور جو شخص بدعتی کی دعوت کو دنیاوی عزت یا سامان کی خاطر قبول کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس غناء کے باوجود ذلیل و فقیر کر دیتا ہے' اللہ تعالیٰ نے یہ بھی فرمایا ہے ظالموں کی طرف میلان نہ کرو کہ آگ تمھیں چھوئے' جواہر التنزیل میں اس آیہ کریم کے تحت فرمایا یہ جہنم کی آگ ہے اور ''رکون'' تھوڑی میل ہے تو جو ان کے ساتھ مکمل میلان رکھے اور ان کے ساتھی ہونے پر والہانہ انداز اپنائے اور ان میں شامل ہونے پر روحانی و جسمانی خوشی ظاہر کرے اور منافع حاصل کرنے کے لئے اس ٹولے کی طرف دوڑے اور ان کی شکل و صورت پر فخر کرے' ان کی گمراہی میں شرکت کرے' اور د دنیاوی امیرانہ سہولیات پر امید لگائے اور ان کے موج میلے پر رشک کرتے ہوئے اس کی حقیقت نہ سمجھے اور نتائج سے بے فکر ہو جائے تو ایسے لوگوں کو ظالموں میں شمار کرنا مناسب ہے۔(ت) (۲؎ روح البیان للحق (التفسیر) تحت آیۃ ۵۸ /۲۲ المکتبۃ الاسلامیہ لصاحبہا الحاج الریاض ۹/ ۴۱۲)؛ (۳؎ القرآن الکریم ۱۱/ ۱۱۳) (۱؎ جواہر التنزیل)

اس شاہجہان پور میں عرصہ چودہ پندرہ سال کا ہوا ہوگا کہ اس ندویہ نے مجلس قائم کی تھی مکر و فریب دے کر ساٹھ ہزار روپیہ نقد اور زیورات اور جائیداد دیہات وغیرہ حاصل کیا کہ اتنا کسی شہر سے حاصل کرنے کا سنا نہیں گیا۔ اور سب خورد برد کر ڈالا یہاں تک کہ طلاب جو مدرسہ ندویہ میں پڑھنے جاتے تھے تو ان سے خوراک کی تنخواہ لے لیتے تب داخل کرتے' اسی وجہ سے مولوی مسیح الزمان خاں صاحب اور اعزاز حسین صاحب وغیرہ ان سے علیحدہ ہوگئے اور فقیر سے اور اہل دندویہ سے کئی گھنٹے مباحثہ رہا انھوں نے تسلیم کیا اور وعدہ کیا کہ ہم غیر مقلدوں اور وہابیوں اور رافضیوں اور نیچریوں کو اپنا شریک نہ کرینگے' اور پھر بھی انھوں نے شرکت ان فرقہ باطلہ کی قائم رکھی' اس سے بڑھ کر کیا فریب ہوگا' اب ان شہروں میں ان کا داؤں چلتا نہیں انجان شہروں میں جا کر فریب دہی دنیا اور دین کی اختیار کی' ان شاء اللہ تعالیٰ سچے مسلمان تو بعد علم کے ان کے فریب میں ہرگز نہ آئیں گے۔

حررہ الخاطی محمد ریاست علی شاہجہان پوری عفی عنہ۔

(۷۱) اصاب من اجاب۔

العبد نور احمد عفی عنہ

(۷۲) الجواب صحیح۔

محمد فراست اللہ عفی عنہ

(۷۳) الجواب صحیح۔

ظہور احمد شاہجہان پوری عفی عنہ

## تصدیقات علمائے رامپور

(۷۴) الجواب صحیح۔

محمد نور الحسین الرامفوری المدرس الاول للمدرسۃ العثمانیہ الواقعۃ بلدۃ کلکتہ ۲۸ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۶ھ الہجریۃ المقدسۃ

(۷۵) بسم اللہ الرحمن الرحیم، الحمد اللہ علی الھدایۃ والرشاد ونعوذ باللہ من البغی والعناد، والصلٰوۃ والسلام علی نبییہ المصطفی والہ وصحبہ الذین اجتباہم واصطفی،اما بعد فقیر حضرت مجدد دین وملت، قامع شرکت وبدعت، مجدد مائتہ حاضرہ، مؤید ملت طاہرہ، امام اہلسنت حضرت فاضل بریلوی ادام اللہ وابقاہ کے حرف حرف سے متفق ہے، نیچری ایجو کیشنل کانفرنسیں یاان کے فضلے ندوۃ مخذولہ کی شرکت بدنی ہو یامالی قطعی حرام، اوراس کو حلال اور دینی خدمت سمجھنے والا کافر و بے دین ہے، ملعون نیچریوں نے خوشنودی نصارٰی کے لئے حب جاہ میں گرفتار ہوکر انگریزی تعلیم کا جال پھیلا رکھاہے جس سے اس گروہ نابکار بندہ کفار کی غرض فاسد یہ ہے کہ جوہر ایمان مسلمان نادان بچوں کے سینے سے مٹ جائے مگر ان اشرار ناہنجار کو اس رہزنی کے صلے میں کوئی منصب یا جہنمی خطاب مل جائے، ہنوز ایک ماہ نہیں گزرا کہ آل انڈیا مسلم ایجو کیشنل کانفرنس مدارس میں منعقد ہوئی جس کے صدر آنریبل خان بہادر عزیز الدین احمد سی، آئی، اے، کلکٹر آف ویلور نے خطبہ صدارت

فرماتے ہوئے کہا کہ مسلمان بچوں کو ابتداء میں قرآن خوانی سے جو نقصانات پیدا ہو جاتے ہیں آگے چل کر وہ انگریزی تعلیم میں حارج ہوتے ہیں' آگے چل کر فرماتے ہیں کہ جو مادر وطن کے فرزند' ایم۔اے' یا بی۔اے کی ڈگریاں حاصل کرنے کے لئے کوشش کر رہے ہوں تو ان کو ایام رمضان میں روزہ بالکل نہ رکھنا چاہئے کیونکہ بوجہ صوم طالبعلموں کے قوائے عقلی وحسی کمزور پڑ جاتے ہیں' **انا للہ وانا الیہ راجعون**۔(ملاحظہ ہو مزید کیفیت کے لئے اخبار وکیل)

جن خبیث کانفرنس و نیچری جلسوں میں ان کے معین ومددگار بیٹھ کر خلاف نصوص قرآنی واحادیث محبوب ربانی ریزولیوشن پاس کرتے ہوں ان کانفرنسوں کی شرکت مسلمانوں کو قطعی حرام ہے ایسی کفریہ کانفرنسوں میں اس گروہ شقاوت پژدہ کی شرکت کرنا یا مالی مدد کرنا اسلامی بنیاد کو ڈھانا اور آتش کفر کا بھڑکانا ہے جس کا انجام جہنم ہے'

(ا) رب العزت ارشاد فرماتے ہیں :

**یاایھا الذین أمنوا لاتتخذوا أبائکم واخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان ومن یتولھم منکم فاولٰئکم ھم الظلمون** ا۔

اے ایمان والو ! اپنے باپ اور اپنے بھائیوں کو دوست نہ سمجھوں اگر وہ ایمان پر کفر پسند کریں اور تم میں جو کوئی ان سے دوستی کرے گا تو وہی ظالم ہیں۔(ت) (اِالقرآن الکریم ۹/ ۲۳)

**(۲) ماکان اللہ لیذر المؤمنین علی ماانتم علیہ حتی یمیز الخبیث من الطیب** ۲۔

اللہ مسلمانوں کو اس حال پر چھوڑنے کا نہیں جس پر تم ہو جب تک جدا نہ کر دے گا گندے کو ستھرے سے (ت) (۲القرآن الکریم ۳/ ۱۷۹)

حدیث صحیح میں ارشاد ہوتاہے : اباھریرۃ یقول: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یکون فی اٰخرالزمان دجالون کذابون یاتونکم من الاحادیث بمالم تسمعوا انتم واٰباؤکم ایاکم وایاھم لایضلونکم و لایفتنونکم ۳؎۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایاکہ آخری زمانہ میں (ایک گروہ) فریب دینے والوں اور جھوٹ بولنے والوں کا ہوگا وہ تمھارے سامنے ایسی باتیں لائیں گے جن کو نہ تم نے کبھی سناہوگا نہ تمھارے باپ دادانے' **تو ایسے لوگوں سے بچو اور انھیں اپنے قریب نہ آنے دو تاکہ وہ تمھیں گمراہ نہ کریں اور فتنہ میں نہ ڈالیں**۔(ت) (۳؎ صحیح مسلم باب النہی عن الروایۃ عن الضعفاء قدیمی کتب خانہ کراچی ۱ /۱۰)

(۲) من اعرض عن صاحب بدعۃ بغضا لہ فی اللہ ملا اللہ قبلہ امنا وایمانا ۴؎۔

جس نے بغض کی بناپر بدمذہب سے اعراض کیاتو اللہ تعالٰی اس کادل امن وایمان سے بھردے گا۔(ت)

(۴؎ تاریخ بغداد ترجمہ ۵۳۷۸ عبدالرحمٰن بن نافع دارالکتاب العربی بیروت ۱۰/ ۲۶۴)

(۳) من مشی الی صاحب بدعۃ لیوقرھم فقد اعان علی ھدم الاسلام ۵؎۔

جوکسی بدعتی کی تعظیم کے لئے گیااس نے اسلام کے ڈھانے پر مدد کی۔(ت) (۵؎ کنزالعمال حدیث ۱۱۰۲۳ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱/ ۲۲۲)

غرض آیات واحادیث اس بارے میں مالامال ہیں' خداوند کریم برادران اہل سنت کوان خبیث جلسوں کی شرکت سے محفوظ رکھے اور گروہ نیاچرہ سے ہم مسلمانان اہل سنت کو بچائے' آمین ثم آمین بجاہ سید المرسلین علیہ افضل الصلوۃ واکمل التسلیم۔

فیقر محمد شفاعت الرسول سنی حنفی قادری رضوی برکاتی کان اللہ رامپوری ابن شیر بشیہ سنت عمدۃ المتکلمین سیف المسلول حضرت ابوالوقت مولٰنا شاہ محمد ہدایت الرسول مرحوم مغفور رامپوری

(۷۶) تصدیق جناب مولانا مولوی محمد علیم صاحب میرٹھی زید مجدہ'

مبسملاً وحامداً محمداً ( جلا وعلا) ومصلیاً ومسلماً محمداً (سلم اللہ علیه وصلی)امابعد کاٹھیاوار مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے نام سے ظاہر ہوتاہے ک یہ مسلمانوں کاٹھیاوار کی ایک تعلیمی انجمن ہے، مسلمانوں میں علوم کی روشنی پھیلانا اوران کو جہالت کے قعرمذلت سے نکالنا ایک ایسا ضروری واہم امرہے جس کے متعلق قرآن عظیم میں یوں وارد ہوتا ہے۔**ولتکن منکم امه یدعون الی الخیر ویامرون بالمعروف وینھون عن المنکر**۱۔اور تم میں ایک گروہ ایسا ہونا چاہئے کہ بھلائی کی طرف بلائیں اوراچھی بات کا حکم دیں اور بری سے منع کریں۔(ت) (۱؎القرآن الکریم ۳/ ۱۰۴)

نیز ارشاد ہوتاہے : **یرفع اللہ الذین اٰمنوا منکم والذین اوتوا العلم درجت**۲۔اللہ تمھارے ایمان والوں کے اوران کے جن کو علم دیا گیادرجے بلند فرمائے گا(ت) (۲؎القرآن الکریم ۵۸ /۱۱)

طلب علم کے متعلق فرمان حضور عالم ماکان ومایکون صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہوتاہے کہ :

طلب العلم فریضۃ علی کل مسلم ومسلمۃ ۳؎۔ علم طلب کرنا ہر مسلمان مرد اور عورت پر فرض ہے(ت)

(۳؎فواتح الرحموت بذیل المستصفٰی مسئلہ الواجب علی الکفایۃ واجب علی الکل منشورات الرضی قم ایران ۱/ ۶۳)

نیز: اطلبوا العلم ولو بالصین ۴؎۔(علم حاصل کرو چاہئے چین جانا پڑے۔ت) (۴؎کنزالعمال حدیث ۲۸۶۹۸، ۲۸۶۹۸ موسسۃالرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۳۸)

لیکن سب سے اہم سوال یہ ہے کہ یہاں علم سے مراد کون سا علم ہے کیونکہ مدینۃ العلم حضرت سیدنا مولٰی علی کرم اللہ وجہہ کاارشاد ہے کہ :

العلوم خمسة الفقة للادیان والطب للابدان والهندسة للبنیان والنحو للسان والنجوم للزمان ۵۔ کذافی مدینة العلوم، وقال الامام الشافعی رحمه اللہ تعالٰی علیه العلم علمان علم الطب للابدان وعلم الفقة للادیان۔

علوم پانچ ہیں: فقہ' دین کے لئے' طب' بدن کے لئے۔ ہندسہ عمارت کے لئے' نحو زبان کے لئے' نجوم زمانہ کے لئے۔ جیسا کہ مدینۃ العلوم میں مذکور ہے' امام شافعی رحمہ اللہ تعالٰی نے فرمایا: علم دو ہیں: علم طب' بدن کے لئے' اور علم فقہ' دین کے لئے (ت) (۵؎ مدینۃ العلوم)

سوال مذکورۃ الصدر کا جواب آیات کلام عظیم واحادیث نبی کریم علیہ الصلٰوۃ والتسلیم کے مضامین کو ترتیب دینے سے بادنٰی توجہ معلوم ہو جاتا ہے کہ یہاں اس علم سے مراد دین ہی ہے' چنانچہ اسی پر مفسرین ومحدثین کا اجماع' اور اگر جیسا کہ بعض مأولین معانی آیات واحادیث کہتے ہیں کہ علوم ابدان بھی اسی میں داخل ہیں تو بھی یہ امر یقینی ہے کہ علوم دینی کو بہر نوع علوم ابدان پر اولیت ان مأولین کے نزدیک بھی مسلم ہو گی' اس لئے معاملات تعلیم و تعلم علوم پر غور کرنے والوں کے لئے منکم ہونا ہی نہیں بلکہ بفحوائے: **فاسئلوا اهل الذکران کنتم لاتعلمون**۲؎۔ تو اے لوگو! علم والوں سے پوچھو اگر تمھیں علم نہیں (ت) (۲؎ القرآن الکریم 16 / 43 و ۲۱ / ۷)

اہل ذکر ہونا اور شان رفع کا مورد بننے کے لئے الذین اٰمنوا۳؎ (جو ایمان لائے۔ ت) کا ہونا نیز طلب علم کی فرضیت کا حکم پانے والوں کے لئے مسلم ومسلمہ کا ہونا لابد ہے' پس جہاں مسائل تعلم و تعلیم پر غور کرنے کے لئے امت مرحومہ کے وہ افراد جمع ہوں جو **یدعون الی الخیر ویامرون بالمعروف وینھون عن المنکر**۴؎۔ اور اھل الذکر۵؎ کے مصداق کہلائے جا سکیں اور تعلیمی مشورے میں **یرفع اللہ الذین اٰمنوا منکم**۶؎۔ کی آیت کو ملحوظ رکھ کر تحفظ ایمان واسلام واشاعت علوم دین کے فرض اہم واولین کو محسوس کرتے ہوئے ضمناً ضرورت زمانہ کے لئے تجارت وزراعت' صنعت وحرفت نیز ایسی السنہ وکتب کے تعلم و تعلیم کے متعلق بھی مشورہ کریں جن کے حصول سے دین میں نقصان آنے کا احتمال اضعف بھی نہ ہو تو ان کی انجمن محمود اور اس انجمن کی شرکت مسعود کہی جائے گی' البتہ اگر ارکان انجمن معرا عن الدین والایمان ہوں' اور مبحث مشورہ تعلیم و تعلم علوم مخرب دین وایمان تو وہ انجمن یقیناً مردود اس کی شرکت سے اہل ایمان کے لئے بہر نوع گریز واجب' جیسا کہ اکابر علماء کے فتاوے سے بوضاحت ثابت ہو چکا'

والله تعالٰی اعلم وعلمه جل مجده اکمل واتم۔ فقیر محمد علیم رضا القادری غفرله

(۳؎القرآن الکریم ۵۸/ ۱۱) ؛(۴؎القرآن الکریم ۳ /۱۰۴)؛ (۵؎القرآن الکریم ۱۶/ ۴۳ و ۲۱ /۷)؛
(۶؎القرآن الکریم ۵۸/ ۱۸)

## (۷۷) تصدیقات علمائے پنجاب

عنایت فرمائے من جناب قاسم میاں صاحب سلمہ اللہ تعالٰی ! وعلیکم السلام ورحمۃاللہ۔ یہاں پر استفسارات کے اجوبہ علمائے کرام مقیمان زیارت شریف لکھتے ہیں۔آپ کا دعاگو عرصہ ممتدہ سے بوجہ کم فرصتی علیحدہ ہے۔آپ کے استفسار کے متعلق جواباً گزارش ہے کہ اہل السنۃ کو اہل ہوا وبدعت کے لئے اشاعتِ امور ہوائیہ وبدعیہ میں امداد دینی نہ چاہئے' میں چونکہ مفتی نہیں ہوں لہٰذا مہر بھی نہیں رکھتا۔

العبد الملتجی والمشتکی الی الله المدعو بمہر علیشاہ بقلم خود از گولڑہ

(۷۸) الجواب صحیح والمجیب مصیب۔حررہ الراجی الٰی لطف ربه القوی عبدالنبی الامی السید حیدر شاہ القادری الحنفی المتوطن کچھ بھوج المعروف به پیرپھڑواله النزیل فی الکلکته المرقوم ۲۷ جمادی الاول ۱۳۳۶ھ



(۷۹) فرمان ہادی السبیل سید الانبیاء والملائکة والرسل رسول الکل عزیز ازجان ودل حبیب لبیب پیارے نبی محمدرسول الله صلی الله تعالٰی علیه وسلم بعدما ہوالمکتوب فی اللوح والقلم فی کل یوم ولیلة ولمحة وساعة ونفس الف الف مائته الف مرة الی یوم العلم، جزاہل السنت والجماعت کلہم فی النارہو ،پس ایسے مجمع میں شریک ہونا حرام ہے' ہاں ہاں جسے جہنمی رقعہ خرید کرنا ہو اسے جائز ہے کہ اپنا حال رائیگاں کرکے دنیا میں ناموری پائے اور گروہ ما انا علیه واصحابی وسواد اعظم سے خارج ہوکر گروہ اہل البدعۃ والنار میں اپنا نام

لکھوائے۔**ما اتاکم الرسول فخذوہ وما نھٰکم عنہ فانتھوا ١۔ الایۃ۔ ومن کان فی ھذہ اعمٰی وھو فی الاخرۃ اعمٰی ٢۔**

جو کچھ تمھیں رسول عطافرمائیں وہ لو اور جس سے منع فرمائیں باز رہو الآیۃ۔ اور جو اس زندگی میں اندھا ہو وہ آخرت میں بھی اندھا ہے۔(ت) (١؎ القرآن الکریم ۵۹ /۷) (٢؎ القرآن الکریم ۱۷ /۷۲)

کتبہ خاکپائے سیدنا رسول الرب الغفور احقر عبدالشکور گیسو دراز ابن المرحوم المغفوری مولوی دادامیاں محمدی سنی حنفی چشتی صابری اویسی دھوراجوی عفااللہ عنہ۔